بعد ان کیون اور عمل اچھا اور جبکہ دو فقیہ ایک مقدمہ کے جواب مین مختلف ہون تو فقیہ تر کا قول لے بشرطیکہ متقی تر ہونے کے کذا فی السراجیہ یعنی جو دونون مین زیادہ تر
فقیہ اور زیادہ تر پرہیزگار ہو اسکا قول لیکر قاضی عمل کرے وفی الملتقط واذا اشکل علیہ امر ولا رای لہ فیہ شاور العلماء ونظر احسن اقاویلہم قضی بارأہ صوابا لا بغیرہ الا ان
یکون غیرہ اقوی فی الفقہ ووجوہ الاجتہاد فیجوز ترک رایہ برایہ اور ملتقط مین ہے اور جب قاضی پر کوئی امر مشکل ہو اور اسکی رائے اسمین نہو یعنی اسکا اجتہاد کسی
شق پر واقع نہو تو علماء سے مشورہ لے اور انکے اقوال مین سے خوب تر قول کو تامل کرے اور جس قول کو ٹھیک اور حق جانے اسپر حکم کرے نہ اس قول پر جو اسکے
سوا ہو مگر اس صورت مین جبکہ غیر قاضی فقہ اور وجوہ اجتہاد مین قوی تر ہو تو اب قاضی کو اپنا اجتہاد ترک کرنا بمقابلہ اجتہاد فقیہ اقوی کے جائز ہے مترجم مجتہد قاضی
حق مین محمول ہے فتاوی عالمگیری مین ہے کہ اطراف وجوانب کے علماء سے مشورہ لینا اخذ کل کرے سنت قدیمہ ہے حوادث شرعیہ مین اور اگر قاضی مجتہد نہین تو
وہ صورت اختلاف جو اسکے نزدیک افقہ اور اورع ہو اسکا قول لے ہر چند ایک عالم سے مشورہ لینا کافی ہے لیکن چند علماء سے مشورہ لینا احوط ہے مترجم قال م ان لم
مجتہدا فعلیہ التقلید ہو واتباع رایہم فان قضی بخلافہ لا ینفذ حکمہ ہکذا ملتقط مین ہے کہا اور اگر قاضی مجتہد نہو تو اسپر تقلید اصحاب مذہب اور انکی رائے کا اتباع
واجب ہوگا اگر بخلاف اسکے حکم کریگا تو اسکا حکم نافذ نہوگا مترجم یعنی در صورت اتفاق اتباع جمیع اصحاب واجب ہے اور در صورت اختلاف قول معتمد کا اتباع لازم
ہے کذا فی الطحاوی المصر شرط لنفاذ القضاء فی ظاہر الروایۃ وفی روایۃ النوادر لا فینفذ فی القری وفی حقاسلا فی ولایۃ علی الصحیح خلاصہ وبہ یفتی
بزازیہ شہر کا ہونا قاضی کے حکم جاری ہونے کی شرط ہے ظاہر الروایۃ مین اور روایت النوادر مین شہر کا ہونا شرط نہین تو حکم اسکا جاری ہوگا دیہات مین بھی
اسی پر فتوی ہے جو اسی قاضی کی حکومت مین واقع نہین بنابر قول صحیح کے کذا فی الخلاصہ اور اسی قول غیر ظاہر الروایۃ پر فتوی ہے کذا فی البزازیہ اخذ القضاء
بالرشوۃ من السلطان اوالقوم وہو عالم بہا اوالشفاعۃ جامع الفصولین وفتاوی ابن نجیم او ارتشی ہو او اعوانہ لعلمہ ثم بالطبیعۃ وحکم لا ینفذ حکمہ قاضی نے
عہدہ قضا لیا بادشاہ یا اسکی قوم کو رشوت دیکر اور حالانکہ قاضی رشوت دینے سے واقف ہے یا سفارش کرا کے قضا لی کذا فی جامع الفصولین وفتاوی ابن
نجیم یا قاضی نے خود رشوت لی یا اسکے عملہ مددگار نے قاضی کی فہرست مین اور حکم کیا تو اسکا حکم نافذ نہین ہے جب قاضی مذکور کا حکم نافذ نہوا تو اسکے عقود اور
فسوخ سب باطل ہین حدیث مین راشی اور مرتشی اور رائش پر لعنت وارد ہے راشی وہ ہے جو رشوت دے اور مرتشی وہ جو رشوت لے رائش وہ جو دونون مین واسطہ ہو
جسکے ہاتھ رشوت حاصل ہوتی ہے حموی نے کہا کہ اس زمانے کے قاضیون کو اس لعنت کی بشارت سنانا چاہیے خصوصاً مصر کے قاضیون کو طرفہ ماجرا ہے کہ بعض قاضی
جو رشوت دے کر قضا لیتا ہے اگر اسکو ملامت کیجے تو کہتا ہے کہ ہم اسواسطے رشوت دیتے ہین تا منصب قضا محفوظ رہے اور جاہلون اور فاسقون کے ہاتھ مین نہ پڑے اور حق تعالی
کوئی چیز مخفی نہین سراج وہاج مین ینابیع سے منقول ہے کہ ابو حنیفہ نے کہا کہ اگر قاضی مدت تک لوگون مین حکم کرے پھر معلوم ہو کہ وہ رشوت خوار ہے تو جس قاضی کے پاس
اسکے مقدمات کا مرافعہ ہو اسکو لائق ہے کہ اسکے جمیع قضایا کو باطل کر دے بزازیہ مین ہے رشوت دیکر قضا لینا عام ہے کہ خود قاضی دے یا اور کوئی شخص قاضی کے علم مین بحر الرائق
مین ہے کہ اگر قاضی کے عملہ مین سے کوئی رشوت لیگا قاضی کی نادانستگی مین تو اس صورت مین قاضی کا حکم نافذ ہوگا اور یہ جو مصنف نے اختیار کیا کہ رشوت لینے سے قاضی کا حکم
نافذ نہین ہوتا یہ ایک قول ہے اقوال ثلثہ سے جسکو بحر الرائق مین فصول عمادی سے نقل کیا اس طرح کہ ایک قول یہ ہے کہ جس مقدمہ مین رشوت لی اسمین حکم نافذ نہین اور اسکے
سوا اور مقدمات مین نافذ ہوا اور یہ قول شمس الائمہ کا مختار ہے اور دوسرا قول یہ ہے کہ دونون مین حکم نافذ نہین اور تیسرا قول یہ ہے کہ دونون مین نافذ ہے اور یہ بزدوی کا قول ہے
اور فتح القدیر مین اسکو ترجیح دی ہے اسواسطے کہ حاصل امر رشوت یہ ہے کہ وہ موجب فسق ہے اور حالانکہ فسق موجب انعزال نہین تو ولایت اسکی قائم ہے واللہ تعالی اعلم کذا فی الطحاوی
مترجم شرح فتح کہ اول ہے اور معلوم ہے بعضون نے کہا کہ رشوت وہ ہے جسکو بشرط اعانت دے اور ہدیہ وہ ہے جو بلا شرط دے واضح ہو رشوت چار قسم ہے ایک قسم وہ ہے جو اخذ
اور معطی دونون پر حرام ہے واسطے [illegible] دونون پر حرام ہے مثلاً قضا اور امارت پر رشوت دینا اور لینا دوسری قسم وہ ہے جو قاضی کو دے کہ حکم کے واسطے یہ بھی اخذ اور
معطی دونون پر حرام ہے خواہ حکم حق ہو یا ناحق تیسری قسم وہ ہے کہ رشوت دی اسواسطے کہ اسکا امر درست کر دے یعنی اسکا کام بنا دے سلطان یا حاکم کے نزدیک تا دفع ضرر یا جلب منفعت

یہ لینے والے پر حرام ہے نہ دینے والے پر قنیہ میں ہے کہ ایک شخص نے قرض معاف کر دیا اس شرط سے کہ اسکا کام سلطان کے پاس بنا دے تو معاف نہوگا کیونکہ یہ رشوت ہے اور قسم ثالث کے
حلال ہونے کا حیلہ لینے والے کے واسطے یہ ہے کہ اسکو ایک دن رات یا دو دن تک بقدر رشوت نوکر رکھ لے کہ یہ اجارہ صحیح ہے تو اسکے منافع کا مالک ہو جاویگا پھر اسکو سلطان کے پاس
فلانے کام کے واسطے بھیجے اور جواہر الفتاوی سے یہ ہے کہ اولس بادشاہ نے اپنی ذات کا اجارہ کیا تھا لیکن امراء سے اس شرط سے کہ فلانے شہر میں امیر سے دفع ظلم کیا کریں پھر اولس بادشاہ
مر گیا تو یہ اجارہ کیا صحیح ہے اور مستاجر پر اجرت لازم ہے تو میں نے استفتا کا جواب یوں دیا کہ یہ اجارہ صحیح نہیں اس واسطے کہ یہ اجارہ تھا اس طاعت پر جو اسپر واجب تھی میں کہتا
یعنی وہ شخص ناظم ملک تھا اور ناظم پر حفاظت رعایا اور دفع ظلم واجب ہے اور دلیل اس جواب کی وہ ہے جو خلاصہ وغیرہ میں مذکور ہے کہ ہدیہ تین قسم ہے ایک تو جو دونوں جانب سے حلال ہے
صرف محبت کے واسطے دوسری قسم وہ جو جانبین کو حرام ہے یعنی ہدیہ لینا ظالم کی مددگاری کے واسطے تیسری قسم یہ ہے کہ لینے والے کیطرف سے حرام ہے نہ دینے والے کی طرف سے یعنی دفع ظلم کے واسطے
اور حیلہ اسکا یہ ہے کہ اس سے اجارہ کرے تین دن تک کام کرنے کیواسطے پھر وہ اس کام کے لیے بشرطیکہ وہ کام کرنا اسپر جائز ہو تو یہی اور بادشاہ اس قول کا اسکو یعنی اولس بادشاہ کو اجارہ کرنا
جائز نہیں چنانچہ تو معلوم کر چکا یعنی دفع ظلم ناظم پر واجب ہے نہ جائز کہ اسکا اجارہ جائز ہو چوتھی قسم رشوت کی وہ جو دفع خوف کے واسطے دے یعنی ظالم کا خوف ہو خواہ خوف جان
کا ہو یا مال کا تو یہ رشوت دینے والے پر حلال ہے اور لینے والے پر حرام ہے اور رسالہ ابن نجیم میں ... ہے اسکو بھی ایسا ہی لکھا ہے کہ فتاوی عالمگیری میں ہے
اور رشوت کی ایک قسم یہ ہے کہ ایک دوسرے کو کچھ مال بطریق ہدیہ دے تا اسکا مطلب سلطان سے درست کرا دے سو اسکی حاجت کا معین ہو اور یہ دو وجہ پر ہے وجہ اول یہ کہ
حاجت اسکی حرام ہو تو اس صورت میں دینے والے کو دینا اور لینے والے کو لینا حلال نہیں وجہ ثانی یہ کہ حاجت اسکی مباح ہو تو اسکی بھی دو صورتیں ہیں پہلی صورت یہ کہ شرط کرے کہ
ہدیہ اس واسطے دیتا ہے تا اسکی اعانت سلطان کے نزدیک کرے اس صورت میں اسکو لینا حلال نہیں اور اس میں اختلاف ہے کہ دینا حلال ہے یا نہیں بعضوں نے کہا کہ حلال نہیں اور بعضوں نے
کہا حلال ہے اور حلت عطا اور اخذ کا حیلہ ہے سب کے نزدیک کہ اہل مقدمہ اس سے ایک دن رات کا اجارہ مقرر کرے تا وہ اسکا کام کرے بعوض اس مال کے جو اسکو دیا چاہتا تھا
یہ اجارہ صحیح ہے اور اجیر مستحق اجرت ہوگا پھر مستاجر کو اختیار ہے چاہے اس سے وہی کام لے چاہے دوسرا کام فقہا نے کہا کہ یہ حیلہ اسوقت صحیح ہے جبکہ وہ کام جسکے واسطے اسکو بطریق
اجارہ لیا ایسا کام ہو جسپر اجارہ صحیح ہو چنانچہ پیام رسانی اور مانند اسکے اور اگر مدت اجارہ بیان نہوگی تو اجارہ صحیح نہیں اور ... دوسری صورت میں حلال ہے یا نہیں اس میں
اختلاف ہے بعضوں کے نزدیک حلال نہیں اور بعضوں کے نزدیک حلال ہے اور یہی یعنی حلت عامہ علما کا قول ہے اور یہ اسوقت ہے جبکہ اسنے قبل درستی مقدمہ دیا اور اگر بعد درستی مقدمہ اور
نجات از ظلم دیا تو دینے والے کو دینا حلال ہے اور لینے والے کو لینا حلال ہے محیط میں کہا کہ یہی قول صحیح ہے دوسری صورت یہ ہے کہ درستی مقدمہ کو صریحاً شرط نکرے لیکن معلوم ہے کہ
ہدیہ دینے سے یہی ہے کہ سلطان کے پاس اسکی اعانت کرے اس صورت میں اختلاف مشائخ ہے اکثر مشائخ کا یہ قول ہے کہ یہ مکروہ نہیں یہ اسوقت ہے جبکہ قبل اس مقدمہ کے دونوں میں
مہادات ہو یعنی باہم دینے لینے کی عادت ہو اور اگر دونوں میں مہادات کی عادت ہو قبل اسکے سبب دوستی یا قرابت کے پھر وہ ہدیہ دے چنانچہ قبل اسکے دیتا تھا پھر وہ اسکا
مقدمہ درست کر دے تو یہ خوب بات ہے کیونکہ یہ عوض ہے احسان کا احسان سے اور کرم کا کرم سے انتہی فتح القدیر میں ہے کہ اگر ہدیہ بلا شرط ہو لیکن بالیقین معلوم ہے کہ اسواسطے
ہدیہ لایا ہے کہ اسکی اعانت کرے سلطان کے نزدیک تو مشائخ ہمارے اسپر ہیں کہ اسکا کچھ مضائقہ نہیں اور اگر اسکا کام بلا شرط اور بلا طمع کر دے پھر بعد اسکے وہ ہدیہ
دے تو وہ حلال ہے اسمیں کچھ مضائقہ نہیں اور عبد اللہ بن مسعود سے جو اس میں کراہت منقول ہے سو وہ ورع اور تقوی ہے انتہی ومنہ ما لو جعل لمولیہ مبلغا فی کل

شہر یاخذہ منہ ویفوض الیہ القضاء ناحیۃ فتاوی المصنف لکن فی الفتح من قلد بواسطۃ الشفعاء کمن قلد احتسابا ومثلہ فی البزازیۃ بزیادۃ وان لم یحل الطلب
بالشفعاء اور اسی عدم نفاذ حکم میں سے ہے یہ صورت کہ آدمی عہدہ قضا کے دینے والے کے لیے کچھ روپیہ مقرر کر دے کہ ہر مہینے میں تجھ سے لیا کرو اور کسی پرگنہ
کی قضا میرے حوالہ کر دو کذا فی فتاوی المصنف لیکن فتح القدیر میں ہے کہ جو قاضی ہوا بواسطہ سفارشیوں کے وہ اسکے مانند ہے جو قاضی ہوا بطریق احتساب کے اور
فتح القدیر کے مانند بزازیہ میں ہے اتنی زیادتی کے ساتھ اگرچہ طلب قضا سفارشیوں کے واسطے حلال نہیں ہم یہ استدراک ہے جامع الفصولین کا جو قبل اس
قول کے مذکور ہو چکا ولو کان عدلا ففسق باخذہا او بغیرہا ... استحق العزل وجوبا وقیل ینعزل وعلیہ الفتوی ابن الکمال

وابن الملک اور اگر قاضی عادل ہو پھر فاسق ہو جاوے رشوت لینے سے یا بغیر رشوت کسی اور گناہ کبیرہ کرنے سے تو لائق معزولی کے ہوگا نہ بر وجوب کے
یعنے سلطان پر اُسکا معزول کرنا واجب ہے کذا فی البزازیۃ اور دوسرا قول یہ ہے کہ فسق سے قاضی خود معزول ہو جاتا ہے یعنی بدون معزول کرنے کے اور
اسی پر فتوی ہے کذا صحح ابن الکمال اور ابن ملک شارح نے کہا کہ مصنف نے اخذ رشوت کو اسواسطے خاص کرکے ذکر کیا کہ قاضی کا فاسق ہونا اکثر رشوت لینے سے
ہوتا ہے عادل وہ ہے جو احکام شرع بجالاوے اور اسکے نواہی سے بچے اور فاسق یہ کہ حکم الٰہی سے باہر ہو جاوے کبیرہ گناہ کرکے چنانچہ اتباع غنا و رقص و اخذ رشوت
وغیرہ اور کیفیت قاضی رشوت سے ثابت ہوتا ہے خواہ قاضی آپ رشوت لے یا اُسکا بیٹا یا اور کوئی قرابتی جسکی گواہی اُسکے حق میں درست نہیں بشرطیکہ قاضی
اُسکی رشوت لینے کو جانتا ہو کذا فی الطحاوی وفی الخلاصۃ عن النوادر فسق او ارتد او عمی ثم صلح او ابصر فہو علی قضائہ وما قضی فی فسقہ ونحوہ باطل واعتمدہ
فی البحر اور خلاصہ میں نوادر سے منقول ہے کہ اگر قاضی فاسق یا مرتد یا اندھا ہو جاوے پھر صالح اور بینا ہو جاوے توبہ اور اسلام سے یا اُسکو نظر آنے لگے
تو وہ اپنی قضا پر قائم ہے اور جو اُسنے اپنے فسق وغیرہ میں حکم کیا وہ باطل ہے اور اس قول پر بحر الرائق میں اعتماد کیا ہے یہ قول مبنی ہے اُس قول پر کہ فسق سے
قاضی مستحق عزل ہو جاتا ہے معزول نہیں ہوتا طرسوسی نے کہا کہ جو فسق سے استحقاق عزل کا قایل ہے وہ اسکے احکام کی صحت کا قائل ہے اور جو اسکی معزولی کا
قائل ہے وہ بطلان احکام کا قائل ہے واللہ تعالی اعلم کذا فی الطحاوی وفی الفتح اتفقوا فی الامارۃ والسلطنۃ علی عدم الانعزال بالفسق لانہا مبنیۃ علی القہر
والغلبۃ اور فتح القدیر میں ہے کہ امارت اور سلطنت میں فقہا کا اتفاق ہے عدم انعزال پر بسبب فسق کے کیونکہ بناے امارت اور سلطنت قہر و غلبہ پر
ہے لکن فی اول دعوے الخانیۃ الوالی کالقاضی فلیحفظ لیکن خانیہ کی اول کتاب الدعوی میں ہے کہ والی قاضی کے مانند ہے تو اُسکو یاد رکھنا چاہیے
ثم بحر الرائق میں خانیہ سے منقول ہے کہ حاکم جب فاسق ہو جاوے تو وہ بمنزلہ قاضی مستحق عزل ہے معزول نہیں ہو جاتا تو یہ مستدرک ہے عدم عزل والی کے
اتفاق پر وینبغی ان یکون موثوقا بہ فی عفافہ وعقلہ وصلاحہ وفہمہ وعلمہ بالسنۃ والآثار ووجوہ الفقہ اور سزاوار یہ ہے کہ قاضی موثوق
اور معتمد علیہ ہو اپنے عفاف اور عقل اور صلاح اور فہم اور سنت اور آثار اور وجوہ فقہ کے علم میں ہم عفاف یعنی پاک دامنی عبارت ہے محرمات اور خوارم مروت کے
باز رہنے سے اور عقل بقول اکثر عبارت ہے اُس قوت سے جو مدرک کلیات ہے یعنی قاضی کامل العقل چاہیے تو احمق ناقص العقل لائق قضا نہیں [illegible] کہا کہ اہل
صلاح وہ ہے جو مستور ہو یعنے پوشیدہ ہو [illegible] سلیم الناحیۃ کامن الاذی قلیل السوء [illegible] مرتاب [illegible] معروف
بالکذب اور فہم بعضوں کے نزدیک وہ قوت ہے جس سے نفس انسانی اکتساب تدابیر اور مطالب کے واسطے مستعد ہو جاتا ہے اور سنت عبارت ہے حدیث قولی اور فعلی اور تقریری سے
اور آثار سے صحابہ اور تابعین کے اقوال مقصود ہیں اور وجوہ فقہ سے وہ طریق مراد ہیں جنسے مستنبط ہوتی ہے اور وہ اصول ہیں [illegible] طحاوی نے کہا کہ ظاہر کلام بحر الرائق اسپر
دلالت کرتا ہے کہ اوصاف مذکورہ استحباب کی شرط ہیں والاجتہاد شرط الاولویۃ لتعذرہ اور اجتہاد اولویت کی شرط ہے بسبب متعذر ہونے اجتہاد کے ہم یعنی وجود اجتہاد ہر زمانے میں
متعذر ہے اور قضا کی طرف ہر زمانے میں حاجت ہے لہذا اجتہاد پر قضا موقوف نہیں دریافت کرنا چاہیے کہ اجتہاد لغت میں عبارت ہے بذل طاقت مشقت والی چیز کے حاصل
کرنے کے واسطے اور اصطلاح میں اجتہاد عبارت ہے فقیہ کے بذل طاقت سے حکم شرعی ظنی کی تحصیل کے واسطے تلویح میں کہا بذل طاقت سے مراد یہ ہے کہ ایسی کوشش کرے کہ
اسیے زیادہ کوشش کرنے سے عاجز ہو جاوے اور شروط اجتہاد اسلام اور عقل و بلوغ اور فقیہ النفس یعنے شدید الفہم بالطبع ہونا اور لغت عربی کا عالم ہونا اور کتاب اللہ کا حاوی ہونا بقدر
متعلقات احکام اور حدیث کا عالم ہونا بطریق متن اور سند اور ناسخ اور منسوخ کے اور قیاس کا ماہر ہونا اور یہ شرائط مجتہد مطلق کے حق میں ہیں جو جمیع احکام شرعیہ میں فتوی دیتا ہے اور
جو ایک حکم خاص میں مجتہد ہو وہ دوسرے حکم میں تو اسپر معرفت اُسیقدر کی لازم ہے جو اُس حکم خاص سے متعلق ہے مثلاً حکم متعلق بالصلوۃ کا اجتہاد جمیع متعلقات نکاح کی معرفت پر
موقوف نہیں اور بیان اجتہاد بمعنی اول مراد ہے کذا فی الطحاوی عن الحموی علی انہ یجوز خلو الزمن عنہ عند الاکثر نہر فیصح تولیۃ العامی ای الذی لا یحکم بفتوی غیرہ علاوہ برآن خالی ہونا
زمانے کا اجتہاد سے اکثر اہل علم کے نزدیک جائز ہے کذا فی النہر تو اس صورت میں جاہل عامی کا قاضی ہونا صحیح ہوگا کذا ذکرہ ابن کمال اور جو حکم کرے قاضی

در صورت دعوی بقصد ربح اگر قاضی جدید سے بحالی عہدۂ قدیم طلب کرے تو قاضی اسکو یہ کہے کہ تو اپنی اہلیت ثابت کر پھر اسکو متولی کرے انتہی بحر الرائق میں ہو کہ اگر قاضی
متعین ہو اس طرح کہ اسکے سوا کوئی لیاقت قضا نہ رکھتا ہو تو اسپر طلب قضا واجب ہو تا کہ حقوق مسلمین محفوظ رہیں اور ظلم ظالمین دفع ہو وقال واستحسنه الشافعية والمالكية
طلب القضاء لخامل لنشر العلم اور صاحب خلاصہ نے کہا اور شافعیہ اور مالکیہ نے مستحب کہا ہے طلب قضا کو اس شخص گمنام کے واسطے تاکہ اسکا علم ظاہر ہو ويختار المقلد الاقدر
والاولى به او سلطان قاضی کا معین کرنے والا اس شخص کو اختیار کرے جو قادر تر اور اس عہدہ کے واسطے بہتر ہو اپنے غیر سے یعنی تنفیذ قضا میں قادر تر ہو اور اپنے
غیر سے بہتر ہو یعنی جو علم اور فہم اور حلم میں افضل ہو اسکو یہ عہدہ جلیلہ عطا کرے ہم طبرانی میں ابن عباس سے مروی ہو کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص
متولی امر مسلمین ہو کسی شئ میں پھر وہ حاکم او عامل کرے اور حالانکہ وہ جانتا ہو کہ انمین یعنی مسلمین میں کوئی شخص اولی یا افضل ہو اور اس سے زیادہ عالم کتاب اللہ اور
سنت رسول کا تو البتہ اسنے اللہ کی اور اسکے رسول کی اور جماعت مسلمین کی خیانت کی اور مانند اسکے مستدرک حاکم اور مسند ابو یعلی موصلی میں مروی ہو اور سلطان کو
لازم ہو کہ قاضی کا رزق بیت المال سے مقرر کرے اور قاضی کو بیت المال سے لینا جائز ہو اگرچہ وہ غنی اور مفید ہو اولا ہو اور اگر کچھ نہ لے اور عمل قضا کرے تو افضل ہی
اور اصل اسمین قول ہو اللہ تعالی کا مال یتیم میں جسکو وصی اسکی کارندگی کرے (ومن کان غنیا فلیستعفف ومن کان فقیرا فلیأکل بالمعروف) یعنی جو غنی ہو وہ عفت
اختیار کرے اور جو فقیر ہو تو دستور کے موافق کھائے عمر فاروق سلیمان بن ربیعہ باہلی کو عہدہ قضا پانسو درم کا مشاہرہ دیتے تھے بقدر کفایت انکی عیال کے
اور شریح قاضی کو سو درم مشاہرہ دیتے تھے اور علی مرتضی شریح کو پانسو درم دیتے تھے اسواسطے کہ شریح کی عیال فاروق اعظم کے وقت میں کم تھے اور غلہ ارزان تھا
اور خلافت مرتضوی میں انکے عیال کثرت تھی اور غلہ گران تھا تو قاضی کی روزی میں کچھ تقدیر اور حد نہیں بقدر کفایت چاہیے کیونکہ یہ اجرت نہیں اسواسطے کہ قضا پر
اجرت لینا حلال نہیں کذا فی الفتح لایکون فظا غلیظا جبارا عنیدا لانه خلیفة رسول الله صلی الله علیه وسلم اور قاضی بد خلق سخت دل متکبر غضبناک اور ناحق سے معاند حق
نہو کیونکہ وہ خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہو یعنی احکام شرعیہ کے جاری کرنے میں خلیفہ ہو ہم عینی نے کہا مقصود قضا سے رفع فساد ہو اور اخلاق مذکورہ
تو آپ ہی فساد ہیں وفی اطلاق اسم خلیفة الله خلاف تاتارخانیہ اور خلیفۃ اللہ کے نام بولنے میں خلاف ہو کذا فی التاتارخانیہ ہم بعضون کے نزدیک جائز ہو قاضی کو
خلیفۃ اللہ کہنا اسواسطے کہ خلیفۃ اللہ خلیفۃ الرسول کے معنی پر محمول ہو اور بعضون کے نزدیک جائز نہیں شاید اسواسطے کہ یہ لفظ مخصوص بانبیا علیہم السلام ہو مانند آدم اور
داؤد علیہما السلام کے وکره تحریما التقلد ای اخذ القضاء لمن خاف الحیف ای الظلم او العجز یکفی احدهما فی الکراهة ابن کمال اور مکروہ تحریمی ہو قضا کا قبول کرنا
اس شخص کو جو ظلم یا عاجزی سے ڈرے ظلم اور عجز میں سے ایک چیز کراہت کے واسطے کافی ہو کذا ذکرہ ابن کمال ہم اکثر نسخ درمختار میں کره التقلید ہو اور مصنف کی
شرح میں کره التقلد ہو اور یہی مناسب ہو اور اسیطرح اسکے قول میں والتقلید رخصۃ ہو اور بہتر والتقلد رخصۃ ہو کذا فی الحلبی والحموی وان تعین له او امنه لا یکره فتح ثم ان انحصر
فرض عینا والا کفایۃ بحر اور اگر باوجود خوف ظلم عہدہ قضا اسکے واسطے متعین ہو یا وہ شخص ظلم یا عجز سے بے خوف ہو تو قبول قضا مکروہ نہیں کذا فی الفتح پھر اگر لیاقت
قضا اسی شخص میں منحصر ہو تو قبول کرنا فرض عین اور نہیں تو فرض کفایہ ہو کذا فی البحر ہم فتح القدیر میں ہو محل کراہت اسوقت ہو جبکہ قضا اسپر متعین نہو اور اگر اسی پر انحصار ہو
تو قبول قضا فرض عین ہو اور اسپر واجب ہو کہ آپ کو ظلم وغیرہ سے بچائے ہے مگر یا کہ سلطان سے فصل خصومات ممکن ہو انتہی والتقلد رخصة ای مباح والترک
عزیمة عند العامة بزازیة فالاولی عدمه اور قضا کا قبول کرنا رخصت ہو یعنی مباح ہو اور ترک قضا عزیمت ہو اکثر فقہا کے نزدیک کذا فی البزازیہ تو عدم قبول قضا بہتر ہو
در صورت عدم خوف ظلم قبول قضا مکروہ نہیں اسواسطے کہ کبار صحابہ اور تابعین نے قضا قبول کی ہو اور نہایہ میں ہو کہ بعضے فقہا کے نزدیک قضا میں داخل ہونا جائز نہیں
مگر بعد تقاضے کے اور ابو حنیفہ کا یہی مذہب ہو اور صحیح یہ ہو کہ دخول عزیمت ہو اور امتناع رخصت انتہی تو جب اسکے اولی عدم دخول ہو اور قول ضعیف یہ ہو کہ دخول فی القضا
عزیمت ہو اور امتناع رخصت ہو بزازی نے کہا عامہ مشائخ قول اول پر ہیں اور فتح القدیر میں اسی پر یقین کیا ہو اس دلیل سے کہ اکثر خطا پڑتی ہو اس شخص کے گمان
میں جو اپنے نفس پر اعتدال کا گمان رکھتا ہو پھر اسی سے خلاف اسکے ظاہر ہوتا ہو کذا فی النهر ویحرم علی غیر الاهل الدخول فیه قطعا من غیر تردد

فی البحر وبقیہ الاحکام مستفادۃ اور حرام ہے نا اہل پر دخل ہونا قضا میں یقیناً یا تردد فی البحر پس تو اسمیں احکام خمسہ ہیں ہم خلاصہ یہ ہے کہ قبول قضا کا
فرض عین ہوتا ہے اگر وہی شخص متعین ہو قضا کے واسطے اور فرض کفایہ ہے واسطے قابل کے جبکہ اسکے سوا اور لوگ بھی اہلیت قضا رکھتے ہوں اور مکروہ ہے جبکہ
ظلم کا خوف ہو اور حرام ہے اگر ظلم کا ظن غالب ہو اور مباح ہے جیسا کہ مذکور ہو چکا (تنبیہ) در صورت بیخوفی ظلم و نیت انصاف کذا فی النہر اسباب چند احادیث در باب
تحذیر قضا نقل کرنا مناسب مقام ہے اصحاب سنن اربعہ نے ابوہریرہ رضی سے روایت کی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من جعل علی القضاء فقد ذبح بغیر سکین
یعنی نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو قاضی بنایا گیا وہ بے چھری ذبح ہو گیا ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث حسن ہے اور ابن عدی نے کامل میں ابن عباس رض سے حدیث مرفوع
روایت کی (من استقضی فقد ذبح بغیر سکین) یعنی جسنے قضا طلب کی وہ بے چھری ذبح ہو گیا لہذا اکثر سلف نے قضا سے پرہیز کیا چنانچہ امام اعظم ابو حنیفہ رض نے ضرب اور
قید اختیار کی مگر قضا قبول نہ کی اور بیان کیا کرتے ہیں کہ قید خانے میں مر گئے اور محمد بن حسن آئے وہ ایک حدیث جیسا مرد فقیہ رہے ابو حنیفہ نے فرمایا کہ قضا عمیق
سمندر ہے کیونکر اس کے پار ہو سکو وہ تیرکر تو ابو یوسف نے کہا آپ تحقیق از روئے نفس ثقہ ہیں اور صلاح عالم واقف کار ہے تو امام نے فرمایا کہ کیا اگر تم قاضیاں بنتے تو یہ
تو قاضی ہو گا صحیح مسلم میں ابوذر سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابوذر میں تیرے واسطے وہ چیز محبوب رکھتا ہوں جو اپنی ذات کے واسطے محبوب
رکھتا ہوں ہرگز نہ حاکم کیجیو دو شخصوں پر اور مال یتیم کا متولی نہ ہیجیو اور ابوداؤد وغیرہ میں روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قاضی تین ہیں دو
دوزخ میں ہیں اور ایک بہشت میں اور ایک وہ شخص ہے کہ حق پہچانا اسکے موافق حکم دیا تو وہ بہشت میں ہے اور ایک وہ ہے کہ جس نے حق کو دریافت کیا اور اسپر
حکم نہ دیا اور حکم میں جور کیا تو وہ دوزخ میں ہے اور ایک مرد وہ ہے کہ جس نے حق کو نہ دریافت کیا اور لوگوں کا فیصلہ کیا نادانی اور جہل سے تو وہ دوزخ میں ہے اور صحیح
ابن حبان میں عائشہ صدیقہ رض سے روایت ہے کہ میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے کہ قاضی عادل بلایا جائیگا قیامت کے دن تو
شدت حساب میں اتنا گرفتار ہوگا کہ آرزو کریگا کاش اپنی عمر میں دو شخصوں میں فیصلہ نہ کیا ہوتا اور نسائی میں روایت ہے کہ کسی نے کہا کہ اگر مجھکو اختیار دیا جائے کہ
گردن مارنے میں اور قضا قبول کرنے میں تو میں اپنی گردن کٹوانا اختیار کروں اور حاکم نے ابن عباس سے صحیح حدیث مرفوع نقل کی کہ جو دو شخصوں پر حاکم ہوا ہو
اسنے انہیں انکی خوشی یا ناخوشی کے موافق حکم کیا تو وہ قیامت کے دن بلایا جائیگا اور اسکا ہاتھ گردن میں بندھا ہو گا سوا اگر اسنے قرآن کے موافق حکم کیا اور رشوت
نہ لی اپنے حکم میں اور ظلم نہ کیا تو حق تعالی اسکے عمل و بندش کو چھوڑ دیگا اور اگر بغیر قرآن کے حکم کیا اور اپنے حکم میں رشوت لی اور ظلم کیا تو اسکا ہاتھ
اسکے پاؤں کی طرف باندھا جائیگا پھر وہ ڈال دیا جائیگا جہنم میں کذا فی فتح القدیر (ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر) ولو کان ذکرہ مسکین
وغیرہ الا اذا کان یمنعہ عن القضاء بالحق فیحرم اور جائز ہے قبول کرنا قضا کا بادشاہ عادل و ظالم سے اگرچہ بادشاہ کافر ہو جیسا ذکر کیا ہے اسکو مسکین وغیرہ نے مگر
جبکہ بادشاہ مذکور قاضی کو قضا بالحق سے منع کرے تو اسے حرام ہے عادل وہ ہے جو ہر شے کو اسکے مقام پر رکھے اور بعضوں نے کہا جو توسط اختیار کرے افراط اور
تفریط میں خواہ توسط عقائد میں ہو یا اعمال میں یا اخلاق میں (قبیل عمر فاروق) اور حجاج بن یوسف کے ظلم میں کچھ شک نہیں اور حالانکہ علمائے سلف نے اسکے زمانہ میں قضا
قبول کی تاتار خانیہ میں ہے کہ اسلام شرط نہیں اس بادشاہ میں جو قاضیوں کو مقرر کرتا ہے اور جو بلاد اسلام کہ کافروں کے قبضہ میں ہیں وہ بلاشک بلاد اسلام ہیں نہ بلاد حرب اسواسطے کہ
انمیں انہوں نے کفر کا حکم جاری نہیں کیا اور قاضی وہاں کے مسلمان ہیں اور ملوک جو انکی اطاعت بضرورت کرتے ہیں وہ مسلمان ہیں اور اگر بلاضرورت اطاعت کرتے ہیں تو فاسق ہیں اور جو شہر
ہیں کہ کفار کیطرف سے حاکم مسلم ہے تو اسمیں اقامت جمعہ اور عید اور اخذ خراج اور تقلید قضا اور ترویج ایامی جائز ہے کیونکہ امیر مسلم مستولی ہے اور اطاعت کفر تو مخادعہ ہے اور
وہ بلاد جنپر کفار حاکم ہیں مسلمانوں کو انمیں اقامت جمعہ اور عید جائز ہے اور قاضی تو قاضی ہو جاتا ہے تراضی مسلمین سے اور مسلمانوں پر واجب ہے کہ کفار سے حاکم مسلم کی درخواست
کریں انتہی اور مسکین نے اسکو اپنی شرح میں اصل کی طرف نسبت کیا ہے اور ابن ندانے اسکے جامع الفصولین میں ہے کذا فی البحر وفی فقد والی لغلبۃ کفار وجب علی المسلمین تعیین وال و امام للجمعۃ
فتح اور اگر حاکم مفقود ہو بسبب غلبہ کفار کے تو مسلمین پر واجب ہے معین کرلینا حاکم اور امام جمعہ کا کذا فی الفتح ہم فتح القدیر میں ہے کہ اگر بادشاہ نہو اور نہ وہ

جیسے تقلید قضا جائز ہے جیسا کہ بعض بلاد مسلمین میں کہ ان پر کفار غالب ہو گئے ہیں جیسے قرطبہ میں تو مسلمین پر واجب ہے کہ منجملہ مسلمین ایک شخص پر اتفاق کر لیں
اور اسکو والی قرار دیں پھر وہ قاضی کو مقرر کرے تا وہ آپس میں فیصلہ کیا کرے اور اسی طرح ایک شخص کو امام ٹھہرا دیں جو انکو جمعہ پڑھایا کرے انتہی اور یہ وہ قول ہے
جسکی طرف نفس مطمئن ہوتا ہے تو اسی پر اعتماد کرنا چاہیے کذا فی النہر ومن سلطان الخوارج واہل البغی واذا صحت التولیۃ صح العزل واذا رفع قضاء
الباغی الی قاضی العدل نفذہ وقیل لا یعنی جو ظالم بادشاہ ہے اور جائز ہے قضا قبول کرنا خارجیوں کے بادشاہ اور باغیوں سے اور جبکہ اہل قضا کی
تولیت قضا صحیح ہوئی تو انکا معزول کرنا بھی صحیح ہے یعنی اگر قاضی عادل کو معزول کرکے قاضی باغی مقرر کرے تو صحیح ہے اور جبکہ قاضی باغی کا مرافعہ ہو
قاضی عادل کی طرف تو اسکو جاری رکھے اور بعضوں نے کہا کہ جاری نہ کرے اور اسی پر یقین کیا ہے ناظم نے مع بحر الرائق میں ہے کہ قاضی باغی کی قضا
نافذ ہے جیسے فساق اہل عدل کی قضا نافذ ہے اسواسطے کہ قول اصح میں فاسق صلاحیت قضا کی رکھتا ہے اور یہی قول معتمد ہے انتہی تو معلوم ہوا کہ قول
ناظم خلاف معتمد ہے فاذا تقلد القضاء طلب دیوان قاضی قبلہ یعنی السجلات پھر جبکہ عہدۂ قضا پر منصوب ہو تو قبل کے قاضی سے دیوان یعنی سجلات
طلب کرے مع دیوان اصل میں یعنی جریدہ حساب ہے پھر حساب پر اسکا اطلاق ہوا پھر موضع حساب پر اور یہاں مراد وہ تھیلیاں اور کیسے ہیں جن میں سجلات اور محضر
وغیرہا ہوں دستور یہ ہے کہ قاضی دو نسخے لکھتا ہے ایک اپنے پاس رکھتا ہے کہ شاید اسکی طرف کا یہ جاتا ہو اور دوسرا خصم کے ہاتھ میں دیتا ہے اور جو خصم کے ہاتھ میں ہے
وہ اعتماد کے لائق نہیں تو قاضی منصوب دو شخص یا ایک امین کو بھیجے تا قاضی معزول یا اسکے امین کا قبضہ مذکورہ لے اور ہر ایک کاغذ کا حال اس سے پوچھے اور ہر قسم
علیحدہ علیحدہ تھیلی میں رکھے تا نکالنا آسان ہو پھر بعد قبض کے اسپر مہر کرے تغیر کے خوف سے سجل وہ ہے جس میں خصومت تھا میں اور اقرار مدعی علیہ یا انکار اور حکم
بشہادت یا نکول اس طرح پر مذکور ہو کہ اشتباہ نہ آئے اور اسکو محضر بھی کہتے ہیں اور صکوک وہ جسمیں بیع یا رہن یا اقرار وغیرہ مکتوب ہو اور حجت یا وثیقہ ان دونوں کو شامل ہے اور
حال کے عرف میں سجل وہ ہے جسکو شاہدوں نے واقعہ میں لکھا اور قاضی کے پاس لائے اور اسپر قاضی کا خط نہیں اور حجت وہ جسمیں سجل ہے واقعہ منقول ہوا اور اسکے اوپر
قاضی کی علامت ہو اور نیچے اسکے شاہدوں کا خط ہو اور خصم کو دیا جاوے کذا فی الطحطاوی عن البحر ونظر فی حال المحبوسین فی سجن القاضی اور قاضی نظر کرے
ان قیدیوں کے حال میں جو قاضی کے قید خانہ میں ہیں مع یعنی قاضی ایک معتمد کو قید خانہ میں بھیجے اور وہ قیدیوں کے نام اور انکی خبر اور انکے مقید ہونے کا
سبب لکھے اور دریافت کرے کہ کسنے انکو مقید کیا واما المحبوسون فی سجن الوالی فعلی الامام النظر فی احوالہم اور جو شخص حاکم کے قید خانے میں محبوس ہیں تو امام یعنی
بادشاہ پر انکے حال کا نظر کرنا لازم ہے فمن لزمہ ادب ادبہ والا اطلقہ سو جس قیدی کو ادب دینا لازم ہو تو اسکو ادب دے یعنی تعزیر دے اور نہیں تو اسکو چھوڑ دے
مع یوں کہنا مناسب تھا جیسا کہ بحر الرائق میں شرح ادب سے ہے کہ اگر محبوس کا کوئی قضیہ نہو تو چھوڑ دے اسواسطے کہ جائز ہے کہ محبوس لائق تادیب نہو مگر اس سے قضیہ متعلق
ہو ولا یبیت احد فی قید الا رجل مطلوب بدم اور کسی کو شب باش نہونے دے قید میں مگر اس کو جو خونریزی میں ماخوذ ہو ونفقۃ من لا مال لہ فی بیت المال بحر اور
اس قیدی کا خرچ جسکے پاس مال نہیں بیت المال میں ہے کذا فی البحر یعنی مفلس محبوس کی خوراک اور پوشاک بیت المال میں ہے اور یہی حکم ہے مشرکین کے محبوسوں کا اور بہتر دار
یہ ہے کہ اس کام پر ایک مرد صالح کو مقرر کرے جسکے پاس انکے نام لکھے ہوں اور ہر شخص کا خرچ ماہ بماہ دیتا رہے اور ہر شخص کو بلا کر اپنے ہاتھ سے دے کذا فی الطحطاوی فمن
اقر منہم بحق اوقامت علیہ بینۃ الزمہ الحبس فرکہ مسکین مع قبل الحق سو محبوسین میں سے جو حق کا اقرار کرے یا اسپر گواہی قائم ہو تو اسکو حبس لازم رکھے اسکو
مسکین نے شرح میں ذکر کیا ہے اور قول ضعیف یہ ہے کہ اسپر حق لازم کردے یہ قول عینی اور ابن ہمام کا ہے والا نادی علیہ بقدر ما یری ثم یطلقہ بکفیل بنفسہ فان
ابی نادی علیہ شہرا ثم اطلقہ اور اگر اقرار یا گواہی نہو تو اسپر منادی کرادے جسقدر کہ قاضی کی رائے میں آوے پھر محبوس کو چھوڑ دے اس سے حاضر ضامن لیکر سو اگر وہ حاضر ضامن دینے
سے انکار کرے تو اسپر مہینہ بھر منادی کرادے پھر اسکو چھوڑ دے مع طریقہ یوں ہے کہ قاضی اپنے جلوس کے وقت محلے میں منادی کو بھیجے کہ وہ پکار دے کہ جسکو فلان بن فلان
محبوس پر کچھ دعوی ہو وہ حاضر ہو تا اسکی روبکاری ہو وعمل فی الودائع وغلات الوقف ببینۃ او اقرار ذی الید اور قاضی عمل کرے اموال ودیعت اور محاصل

وقت مین گواہی یا قابض کے اقرار سے علم حموی نے کہا کہ شاید یہ حکم فقہا سے سابقین کے عرف پر مبنی ہی کہ ودائع اور وقف قاضی کے اپنے پاس رکھتے تھے اور ہمارے
زمانے مین تو اموال وقف ناظرون کے تحت مین ہین اور ودائع یتامی کے اوصیا کے قبضہ مین ہین اور اگر یہ فرض کیجیے کہ قاضی معزول نے غلہ وقف یا ودیعت یتیم کو کسی
اپنے پاس رکھوا یا تو اسی کے موافق عمل کرے جیسا کہ کتاب مین مذکور ہی ولم یعمل المولی بقول المعزول لالتحاقه بالرعایا وشهادة الفرد لاتقبل خصوصا بفعل نفسه درر
وسفادہ رو باوقوع اکثر شہر اور قاضی منصوب عمل نہ کرے معزول قاضی کے قول پر بسبب لاحق ہونا معزول رعایا کے ساتھ اور اگر اسکو شاہد قرار دیجیے تو گواہی ایک
شخص کی مقبول نہین خصوصا اپنی ذات کے فعل کی گواہی کذا فی الدرر اور لفظ خصوصا کا مفاد رد شہادت معزول ہو اگرچہ دوسرے گواہ کے ساتھ ہو کذا فی النہر یعنی جبکہ
اپنے فعل نفس کی گواہی معزول کی مقبول نہ ہوئی تو باقی رہگیا ایک گواہ تو نصاب شہادت پوری نہ ہوئی اسکی گواہی بھی مردود ہوگی قلت لکن فی قاری الهدایة
بقبولها تبعه ابن نجیم فی فتاویه مین کہتا ہون لیکن قاری ہدایہ نے قبول شہادت مذکورہ کا فتوی دیا ہی اور ابن نجیم صاحب فتاوی اسکا تابع ہوا ہی تو خبردار ہو
ہم طحطاوی نے کہا بحر الرائق مین تو مثل النہر الفائق کے مانند عدم قبول شہادت مذکور کیا ہی شاید ابن نجیم کے فتاوی مین قبول شہادت کا فتوی مذکور ہو الا ان
یقر ذوالید انه ای المعزول سلمها ای الودائع والغلات الیه فیقبل قوله فیهما لانه ثبت الا اذا بدأ ذوالید بالاقرار للغیر ثم اقر بتسلیم القاضی الیه فاقر القاضی
بانها لآخر فیسلم للمقر له الاول ویضمن المقر قیمته او مثله للقاضی باقراره الثانی ویسلم الی من اقر له القاضی قول معزول پر عمل نہین مگر جبکہ قابض یہ اقرار کرے کہ قاضی
معزول نے اسکو ودائع اور محاصل اوقاف سپرد کیے ہین تو اب ودائع اور محاصل مین معزول کا یہ قول مقبول ہوگا کہ وہ زید کے ہین مگر جبکہ قابض نے
پہلے غیر کے واسطے اقرار کیا پھر اقرار کیا کہ قاضی معزول نے اسکو سپرد کیا ہے وہ قاضی معزول نے دوسرے شخص کے واسطے اقرار کیا تو اس صورت مین
ودائع اور محاصل پہلے مقر لہ کو تسلیم کیے جائینگے اور تاوان دے مقر قیمت کا اگر ودیعت قیمی ہو یا مثل کا اگر وہ مثلی ہو قاضی کو اسکے اقرار ثانی کے سبب پھر قاضی
منصوب قیمت یا مثل قاضی معزول کے مقر لہ کو تسلیم کرے ویقضی فی المسجد ویختار مسجدا فی وسط البلد تیسیرا للناس ویستدبر القبلة کخطیب ومدرس خانیه اور قاضی
مسجد مین بیٹھکر حکم کرے اور وہ مسجد اختیار کرے جو شہر کے درمیان ہو لوگون کی آسانی کے واسطے اور پشت بقبلہ ہو کر بیٹھے مانند خطیب اور مدرس کے کیونکہ قضا
عبادت ہی لہذا مسجد مین جائز ہے اور مشرک کو مسجد کے آنے سے منع نہ کرے اور اسکو جو نجس کہا ہے تو باعتبار نجاست اعتقاد کے حموی نے کہا قضا فی المسجد
بنظر زمان سابق صحیح تھی اور ہمارے زمانے مین تو مناسب نہین کیونکہ اب لوگ مساجد کا ادب قرار واقعی نہین کرتے اور بحال جنابت آنے سے احتراز نہین کرتے
اور مساجد مین وہ کام کرتے ہین جو ہرگز لائق نہین واجرة المحضر علی المدعی هو الاصح بحر عن البزازیة وفی الخانیة علی المتمرد وصححه اور اجرت حاضر کرنے والے کی
مدعی پر ہے یہی قول اصح ہے کذا فی البحر عن البزازیہ اور خانیہ مین ہی کہ اجرت متمرد سرکش پر ہی اور یہ قول صحیح ہے ہم پہلا قول مقدم ہی کیونکہ اصح مقدم ہے صحیح سے
نے کہا اور بعضون نے کہا کہ اجرت حاضر کرنے والے کی بیت المال مین ہی بحر الرائق مین ہی کہ حاضر کرنے والے کی اجرت اسی شہر مین نصف درم سے ہی درہم تک
اور خارج شہر مین بحساب فی فرسنگ تین درم سے چار درم تک اور بزازیہ مین ہی کہ حاکم کے اعوان احضار کی درخواست کرے وکذا السلطان والمفتی والفقیه
اور ایسے ہی سلطان اور مفتی اور فقیہ یعنی مدرس فقہ کو مسجد مین جلوس جائز ہی او فی دارہ ویاذن عموما یا قاضی حکم کرے اپنے گھر مین اور لوگون کو آنے کی اجازت
دے علی العموم ہم خلاصہ یہ ہی کہ قاضی مشہور مکان مجمع الناس مین جلوس کرے اور دربان اور حاجب مقرر کرے یہی افضل ہی لیکن شرح ادب مین ہی کہ اگر دفع ازدحام
خصوم کے واسطے دربان مقرر کرے تو جائز ہی اور حکم نہ کرے شغل قلب کی حالت مین یعنی فرحت یا غضب یا تشویش یا حاجت جماع یا نہایت درجہ کی گرمی یا برد اور
کی حاجت مین اور جس روز جلوس کا ارادہ کرے نفل روزہ رکھے اور پہنے حسن ثیاب و اعدال احوال مین کذا فی الطحطاوی ویرد هدیة التنکیر للتقلیل ابن کمال اور قاضی ہدیہ
اور سوغات لے پھیر دے ابن کمال نے کہا کہ لفظ ہدیہ کا نکرہ لانا تقلیل کے واسطے یعنی تھوڑی سی چیز کا بھی ہدیہ لینا قاضی کو جائز نہین پھیر دینے کے لفظ سے معلوم ہوا کہ ہدیہ کو بیت المال
مین نہ رکھے اور یہی قول ہی اکثر مشائخ کا اور بعضون نے کہا بیت المال مین رکھے ہدیہ پھیر دینے کا حکم اسواسطے ہوا کہ وہ رشوت کے مشابہ ہی یہی طریقہ تھا صحابہ کرام کا رضی اللہ تعالی عنہم

فرق ہدیہ و رشوت

کذا فی الطحطاوی وہی ما یعطی بلا شرط اعانۃ بخلاف الرشوۃ ابن ملک یعنی ہدیہ وہ ہے جو دیا جاوے بلا شرط اعانت بخلاف رشوت کے کذا ذکرہ ابن ملک یعنی ہدیہ اور رشوت میں یہ فرق ہے کہ ہدیہ میں
اعانت مشروط نہیں ہوتی اور رشوت میں مددگاری اوسکا برابری مشروط ہوتی ہے [illegible] اور اگر ہدیہ لانے والے کو پھیر دینے سے رنج ہو تو
قاضی اسکو بقدر اوسکی قیمت کے عطا کرے کذا فی الخلاصۃ وان تعذر الرد لعدم معرفتہ او لبعد مکانہ وضعہا فی بیت المال اور اگر ہدیہ کا پھیر دینا اسکی بہ عدم معرفت یا اوسکے مکان کی
دوری سے متعذر ہو تو اوسکو بیت المال میں رکھ دے [illegible] تاتارخانیہ اور [illegible] علیہ السلام سے یہ ہے کہ آپکو ہدایا آتے تھے کذا فی
التاتارخانیہ [illegible] اگر کوئی کہے کہ قاضی تو نائب ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اور آنحضرت علیہ السلام تو ہدیہ قبول فرماتے تھے پھر کیا وجہ کہ قاضی قبول نہ کرے اسکا
جواب یہ ہے کہ یہ امر خصوصیات نبویہ سے ہے اس میں اتباع جائز نہیں اور وجہ خصوصیت شاید یہ ہو کہ آنحضرت علیہ السلام معصوم تھے رعایت خاطر مہدی خلافا
لشرح [illegible] فیہا یجوز للامام والمفتی والواعظ قبول الہدیۃ لانہ
انما یہدی الی العالم لعلمہ بخلاف القاضی اور تاتارخانیہ کا مفاد یہ ہے کہ امام یعنی سلطان کو ہدیہ قبول کرنا جائز نہیں [illegible] اور تاتارخانیہ میں ہے کہ
امام اور مفتی اور واعظ کو ہدیہ قبول کرنا جائز ہے اسواسطے کہ عالم کو تو ہدیہ دیا جاتا ہے اسکے علم کے سبب بخلاف قاضی کے یعنی اسکو ہدیہ دینے میں تو دنیا کی غرض کا
احتمال ہے ہم شارح نے اس اقرار سے تاتارخانیہ کے دونوں قولوں میں منافات ثابت کی یعنی پہلے قول سے ثابت ہوا کہ قبول ہدیہ خصوصیات نبویہ سے ہے تو سلطان کا
ہدیہ قبول کرنا جائز نہوا اور دوسرے قول سے سلطان کا ہدیہ قبول کرنا ثابت ہوتا ہے طحطاوی نے اسکا جواب یوں دیا ہے کہ خصائص نبوی سے یہ لازم نہیں آتا کہ خلفاء
ہدیہ قبول نہ کریں اسلیے کہ اگر وہ ہدیہ قبول کریں اور بیت المال میں رکھ دیں تو جائز ہے چنانچہ فصل جزیہ میں مذکور ہے کہ اہل حرب کا ہدیہ لینا امام کو جائز ہے اور اسکو مصالح
مسلمین میں صرف کرے اور اگر امام سے امام مسجد مراد لیجیے تو منافات مطلق باقی نہیں رہتی الا من اربع السلطان والباشا اشباہ و بحر و قریب محرم او من
جرت عادتہ بذلک بقدر عادتہ ولا خصومۃ لہما در مگر چار شخصوں کا ہدیہ قاضی لے سکتا ہے سلطان کا اور باشا یعنی نائب سلطان کا کذا فی الاشباہ والبحر اور ذی رحم
قرابتی محرم کا یا اس شخص کا جسکو ہدیہ دینے کی عادت ہو قبل از قضا بشرطیکہ ہدیہ بقدر عادت قدیم ہو اور خصومت نہو دونوں کی کذا فی الدر یعنی بشرطیکہ قریب اور
معتاد کا مقدمہ دار القضا میں رجوع نہو تو اگر عادت سے ہدیہ زیادہ دے تو اتنا پھیر دے اور اگر مقدمہ رجوع ہو تو قرابت دار اور معتاد دونوں کا ہدیہ قبول
نکرے اور واجب ہے کہ سلطان اور اسکے نائب کے ہدیہ قبول کرنے میں بھی عدم خصومت کی قید لگائی جائے سلطان اور نائب کے ہدیہ قبول کرنے کی یہ وجہ ہے کہ انکا
ہدیہ بیت المال میں سے ہے اور قاضی بیت المال کے مصارف میں سے ہے اور ظاہر قبول ہدیہ اس صورت میں ہے جبکہ حلت غالب ہو اور اگر حرمت غالب ہو یا حلت اور
حرمت دونوں برابر ہوں تو سلطان اور نائب کا ہدیہ قبول نکرے فتاوی عالمگیری میں ہے کہ قاضی قرض نہ لے مگر اس دوست اور شریک سے جو قبل از قضا دوست اور شریک تھا
بشرط عدم خصومت و عدم تہمت اعانت اور اسیطرح عاریت لینا کذا فی الطحطاوی ویرد اجابۃ دعوۃ خاصۃ وہی التی لا یتخذہا صاحبہا لولا حضور القاضی
ولو من محرم و معتاد وقیل ہی کالہدیۃ اور قاضی دعوت خاصہ کے ان لینے کو قبول نہ کرے دعوت خاصہ وہ ہے جسکو صاحب دعوت نہ کرے اگر قاضی نہ آوے اگرچہ
دعوت خاصہ محرم اور معتاد کی ہو اور قول بعض یہ ہے کہ دعوت خاصہ ہدیہ کے مانند ہے ہم بعضوں نے کہا دعوت نکاح اور ختنہ عامہ ہے اور انکے سوا دعوت خاصہ ہے اور بعضوں نے
کہا دس شخص تک کی دعوت خاصہ ہے اور اس سے زیادہ دعوت عامہ اور مصنف کی تفسیر اصح ہے چنانچہ سراج میں ہے اور یہی معتمد ہے چنانچہ بحرالرائق میں ہے اور عدم اجابت دعوت
خاصہ محرم یہ شیخین کا قول ہے اور محمد نے کہا کہ دعوت خاصہ محرم کی قبول کرے کہ اسمیں صلہ رحم ہے اور خصاف نے کہا کہ قبول کرے بلا خلاف چنانچہ اسی قول کو صاحب کافی نے مختار کہا
صاحب بحر نے کہا اسیطرح کہنا بہتر ہے کہ ہدیہ اور دعوت خاصہ قبول نہ کرے مگر محرم اور معتاد سے تو معلوم ہوا کہ قول ثانی یعنی صحیح ہے کذا فی الطحطاوی وفی الارشاد وشرح المجمع و
لا یجیب دعوۃ خصم و غیر معتاد ولو عامۃ للتہمۃ اور سراج اور شرح مجمع میں ہے اور قاضی قبول نہ کرے دعوت خصم اور غیر معتاد کی اگرچہ دعوت عامہ ہو بسبب تہمت کے
ہم اگر ایک شخص کی عادت دعوت ہو ہر مہینے میں ایک بار پھر وہ ہر ہفتہ میں بعد قاضی ہونے کے دعوت کرے تو قبول نہ کرے اور اگر طعام اکثر ہو

